## ایک نصیحت:

(۳۶۵) فرمایا- ایک شخص نے کارڈ میں ایک طویل مسئلہ پوچھا ہے اور دخل کے لئے لکھتے ہیں کہ یہ تکلیف کی بات تو ہے مگر رنجیدہ نہ ہونا- میں نے لکھدیا ہے ایسے جواب کے واسطے لفافہ آنا چاہیے اور یہ نصیحت کی بات ہے رنجیدہ نہ ہونا-

## گوشہ نشینی انفع ہے:

(۳۶۶) فرمایا میں غیر ضروری تعلقات کو سخت مضر جانتا ہوں- مگر مولوی صاحب اس کے خلاف بہت ملنے جلنے اور مخالطت کرنے کو کرتے ہیں ابھی ان کا خط آیا تھا- اس میں میری ایک عبارت نقل کر کے معارض دکھلایا ہے- میں نے کہا بھائی! تم مولوی ہو میں رفع تعارض میں اپنے دعویٰ کی دلیل بیان کروں گا- تم دلیلوں کے مقدمات پر اعتراض کرنا- اس لئے دلائل چھوڑ کر مشاہدہ پیش کرتا ہوں- سچ تو یہ ہے کہ اب ملنا جلنا واجب تو ہے نہیں کہ اس کے لئے بعض مضار کو بھی گوارا کیا جائے اور ملنے میں ضرر صریح ہے تو غیر واجب کے لئے ضرر کیوں گوارا کیا ہے- رہا یہ کہ ضرر کیا ہے سو چند روز گوشہ نشینی کر کے تجربہ کر لو پھر تم معلوم کر لو گے کہ خلوت و اختلاط میں کس قدر فرق ہے- یہ ذوقی بات ہے جو کہتا ہوں بلا ضرورت دینیہ ہر گز نہ ملو- حتیٰ کہ بزرگوں سے بھی زیادہ فائدہ ہے- ہمارے ایک دوست بزرگوں سے بہت ملتے تھے- آج قطع تعلق ہے وہاں- میں نے کہا سنو! تعلیم اور اس کے لئے صحبت کا تعلق تو صرف اپنے شیخ سے رکھو باقی محبت سب بزرگوں سے کرو- لیکن اگر کوئی اتفاقاً مل جاوے تو مل لو ورنہ کچھ ضرورت نہیں ان ہی مضار کا مشاہدہ فرما کر حضرت

مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ بہت کم سفر فرماتے مولانا کو سفر سے اتنا انقباض ہوتا تھا کہ اگر حضرت اس وقت تشریف رکھتے تو لوگ دیکھ لیتے سفر میں معمولات تطوع اگر قضا ہو جاویں مضر نہیں مگر آفت تو یہ ہے کہ دل کی حالت خراب ہو جاتی ہے۔ مبتدی کی حالت تو بہت جلد ہی خراب ہو جاتی ہے اور غیر منتہی تو کچھ جھلا بھی جاتا ہے۔

## تمت الملفوظات الملقبۃ بکلمتہ الحق

